عاشر رجب سنة الف و ثلثمائه واحدی و عشرین من هجرة النبی فی کورة تهانه بمعون صفه مسجد مرشدی عمرها الله تعالیٰ بالا نوار والبرکات وختم لنا بالخیر والحسنات.

# خاتمہ ترجمہ دفتر اول مثنوی معنوی

حامداً ومصلیاً کسی کتاب کے مقاصد کا پورا احاطہ اس وقت ہوتا ہے جب اس کے بناء تالیف اور جن امور کا تالیف کے وقت لحاظ اور التزام مرعی رہا ہے مطالعہ کتاب سے پہلے معلوم ہو جائے سو وجہ تالیف تو خطبہ میں مذکور ہو چکی ہے اور رعایات تصنیف کا علم خود مصنف کو بھی پہلے سے نہیں ہوتا عین تصنیف میں حسب ضرورت ان کا وقوع ہوتا جاتا ہے اور اسی وقت ان کی تعیین ہوتی ہے اس لئے آخر میں ان میں سے بھی بعض کو اختصار کے ساتھ ظاہر کئے دیتا ہوں مناسب ہوگا اگر ناظرین خطبہ کو اور اس خاتمہ کو کتاب سے پہلے مطالعہ فرمالیں اول تقریر ترجمہ میں بالکل قدر ضرورت پر جس پر حل مقام موقوف تھا اکتفا کیا گیا ہے نہ کسی ضروری قید یا شرط یا توضیح وغیرہ کو ترک کیا گیا کہ مطلب سمجھنے میں خلل یا غلطی رہی نہ بلاضرورت کوئی مضمون خارجی داخل کیا گیا کہ مقصود وغیر مقصود میں خلط ہوائے اور مواقع اضافہ ضروری میں امتیاز بین الاصل والزیادۃ کے لئے زائد کو بین الہلالین محصور کر دیا گیا اس طرح کہ اگر ان محصورات سے قطع نظر کی جائے تو نرا ترجمہ رہ جائے اور وہ بھی مربوط اور سہل مگر مجمل دوم بیان مطلب میں حتیٰ الامکان ایسی سلیس تقریر اختیار کی گئی ہے کہ جس شخص کو فن سے ذرا بھی مناسبت ہوگی اس کو مطلب بالکل آئینہ ہو جائے گا باقی جس کو مناسبت ہی نہ ہو یا کوئی مضمون فی نفسہ دقیق وعلوم عقلیہ پر موقوف ہو وہاں عام فہم کر دینا میری وسعت سے خارج تھا ایسے شخص یا ایسے مقام کے لئے کسی ماہر سے رجوع کر لینا اس صعوبت کو سہولت سے مبدل کر سکتا ہے سوم مولانا کے الفاظ مبہمہ کو واضح اور الفاظ غیر مصطلحہ کو مصطلح کے ساتھ تفسیر کرنے میں بہت کوشش کی گئی ہے تاکہ مانوس ومعروف عنوان ان کی اجنبیت وغرابت کو جو مانع فہم ہے مرتفع کر دے۔ چہارم جہاں کسی لغت غیر مشہور یا کسی دوسرے فن کی کسی اصطلاح غیر معروف یا کسی ترکیب مغلق کے حل کی احتیاج سمجھی ترجمہ سے پہلے اس کو لکھ دیا گیا۔ پنجم تقریر میں مضامین کا باہم ارتباط واتساق نہایت اہتمام سے ملحوظ رکھا گیا جس سے انشاء اللہ تعالیٰ طبیعت میں کہیں الجھن اور پریشانی نہ ہوگی جس جگہ سے دیکھا جائے گا امواج دریا کی طرح مضامین میں روانی نظر آئے گی۔ ششم کسی مقام پر اپنے علم ووسعت کے موافق کسی مضمون کو نہ حدود شرعیہ سے خارج ہونے دیا اور نہ دائرہ تصوف سے باہر قدم رکھنے دیا کیونکہ مولانا جیسے جامع بین الظاہر والباطن محقق عارف کے کلام میں دونوں احتمال یقیناً منفی ہیں۔ ہفتم جہاں کوئی مسئلہ محتاج تفصیل تھا یا کسی شبہ کا دفع ضروری تھا یا کوئی فائدہ مہمہ مستنبط ہوتا تھا یا کسی آیت وحدیث یا خود مولانا کے دوسرے مقام کے کسی کلام یا دوسرے اکابر کے اقوال سے کسی مضمون کا تعارض دفع کرنا مقصود تھا اور ایسا ہی کوئی امر مہم تھا اس کو بعد تقریر اصل

مضمون کے حرف ف بڑھا کر لکھ دیا گیا اور حاشیہ پر اس کا مجمل عنوان تعبیری لکھ دیا اگر ان عنوانات کو جمع کر لیا جائے تو کتاب کے بڑے بڑے حصہ مضامین ضروریہ کی ایک مفید فہرست تیار ہو سکتی ہے۔ ہشتم۔ بعد فوائد جو بلا واسطہ حضرت مرشدی علیہ الرحمہ سے سنے ہیں تتمیم فائدہ و زیادت اطمینان ناظرین و نیز برکت و نیز تدوین ملفوظات کے لئے مع تصریح نسبت جابجا اضافہ کئے گئے اور واقعی یہی فوائد و فصول جو در حقیقت فن کے قوائد و اصول ہیں اس نادان ناکارہ کے سرمایۂ جرأت ہیں اس ترجمہ پر ورنہ بز تا بدکو در ایک برگ کاہ نہم اس تالیف میں نہ کسی محشی و شارح کا اتباع تقلیدی اور اعتماد جامد کیا گیا ہے اور نہ کسی کے خلاف یا ردو قدح کا قصد کیا گیا ہے البتہ کسی ضروری تنبیہ سے کسی پر رد لازم آ گیا ہو تو مجبوری ہے۔ دہم مولانا کے کلام میں جو روایات و احادیث مذکور ہیں ان میں جو میری نظر سے نہیں گزرے اپنی لاعلمی کی تصریح کر دی اور جہاں اثباتاً یا نفیاً تحقیق تھی اس کی بھی تصریح کر دی ہے مگر عدم ثبوت یا ثبوت عدم کے مواقع میں بھی حتی الوسع اس مضمون کو دوسرے دلیل ثابت سے مؤید کر دیا اور بعض احادیث احقر کے کلام میں آئی ہیں مگر ہر جگہ تخریج تلاش کرنے کا تعب مجھ سے نہ اٹھ سکا لیکن جو حدیث خوب یاد تھی وہی لایا ہوں پس جس حدیث کی نسبت کچھ تعرض نہ پایا جائے اس کو میری یاد کی رو سے صحیح اور ثابت سمجھا جائے وھذا آخر ما اردت ایراده ھھنا۔ غرض یہ مجموعہ بہئیت موجودہ بفضلہٖ تعالیٰ اکثر مہمات مسائل سلوک وحقائق کا جامع اور بہت اغلاط وشبہات کا دافع ہے اللہ تعالیٰ اس کو بے علموں کے لئے آلۂ علم اور اہل علم کے لئے محرک طلب اور اہل طلب کے لئے موجب ازدیاد بصیرت وطمانیت فرمائیں و افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد رقم بالغدمن یوم ختم ترجمہ۔

فقط کتبہ محمد اشرف علی حنفی چشتی تھانوی